یزید کی شخصیت و کردار پر اکابر علماء و مور خین کی کتب
کے اصل سکین (عکسی) حوالہ جات سے مزید تاریخی دستاویز

# کردارِ یزید

مرتب

مناظرِ اسلام
حضرت مولانا ساجد خان صاحب نقشبندی مدظلہ العالی

باہتمام: انجمن دعوۃ اہل السنۃ والجماعۃ

# کردارِ یزید

تالیف

مناظرِ اسلام مولانا ساجد خان صاحب نقشبندی حفظہ اللہ
(فاضل جامعہ دار العلوم کراچی مدرّس جامعہ مدنیہ)

ناشر

سنّی ریسرچ فورم

ای بک سنِ اشاعت: ۱۴۳۸ھ/ ۲۰۱۶ء

# عرضِ مؤلّف

اہل السنّۃ والجماعۃ کے ہاں اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین کی محبت اور یزید علیہ ما علیہ کے فسق وفجور کا نظریہ عقائد کے باب سے تعلّق رکھتا ہے، جس کی دلیل یہ ہے کہ ملّا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے شرح فقہ اکبر، علّامہ تفتازانی رحمۃ اللہ علیہ نے شرح عقائد، علّامہ پرہاروی رحمۃ اللہ علیہ نے نبراس، شیخ عبد الحق محدّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تکمیل الایمان میں اس مسئلہ کو ذکر کیا ہے۔ایک عرصہ سے روافض اہل السنّۃ پر یہ اعتراض کرتے چلے آرہے ہیں کہ تم یزیدی ہو اور دشمنانِ اہل بیت ہو جبکہ اہل السنّۃ اِس الزام کی پرزور طریقے سے تردید کرتے رہے جیسا کہ شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے منہاج السنّۃ اور شاہ عبد العزیز محدّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تحفہ اثناء عشریہ میں اس کا ذکر کیا۔روافض نے اپنے اس الزام کو حقیقت کا جامہ پہنانے کیلئے فتنوں وفرقوں کی زمین پاک وہند میں پچھلی صدی میں ایک شخص محمود عباسی امروہی (متوفی ۱۴/مارچ ۱۹۷۴ء) کو پروان چڑھایا جس نے سر آغا خان شیعی کے حکم پر ’’خلافت معاویہ ویزید‘‘ جیسی بدنام زمانہ کتاب لکھی جس میں یزید کو امیر المومنین رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ برحق اور امام حسین رضی اللہ عنہ کو خاطی اور حبِ جاہ کا طالب بتایا نعوذ باللہ اس کے بعد ’’تحقیق مزید‘‘ میں تو حضرت علی وآل بیت کی توہین وتنقیص میں کوئی کسر نہ چھوڑی محمود عباسی کے بعد اس نظریہ کو ایک فرقہ کی شکل دے دی گئی اور ہمارے ہاں مستقل ایک ناصبی گروہ وجود میں آگیا جس نے یزید کی حمایت اور آل بیت کی توہین پر خوب لکھا اس گروہ کے سرکردہ لوگوں میں سے تمنّا عمادی، مولوی عظیم الدین صدّیقی، ابو یزید محمد دین بٹ، عزیر احمد صدّیقی پیش پیش رہے۔ کچھ ایسے لوگ بھی اس راہ (حمایتِ یزید) پر چل پڑے جو خود کو اہلِ حق کی طرف منسوب کرتے ہیں جیسے مولوی اسحٰق سندیلوی۔الحمد للہ اہل السنّۃ والجماعۃ نے ہر دور میں اہلِ فتن کا تعاقب کیا، چنانچہ محمود عباسی کی اس دل آزار کتاب کے خلاف کئی کتب شائع ہوئیں جس میں قابل قدر واہم ترین کتاب حکیم الاسلام مولانا قاری طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ مہتمم دار العلوم دیوبند کی کتاب ’’شہید کربلا اور یزید‘‘ قابل قدر ہے۔ علمائے دیوبند نے اس فتنہ کا ایسا تعاقب کیا کہ خود محمود عباسی کو لکھنا پڑا:

’’آج کے دورِ انحطاط میں اس بحث کی بے لاگ تحقیق وریسرچ پر قاسمی صاحب غیظ وغضب میں جامہ سے باہر ہو کر فضول اور لایعنی اعتراضات کی بھر مار شروع کردیں یا دار العلوم سے کچھ اس قسم

کی آوازیں سنائی دینے لگیں جو لکھنؤ کے امام باڑہ غفران مآب کے کسی ذاکر کی زبان سے نکلتی ہیں"۔(تحقیق مزید: صـ ۳۲۸)

"جب آپ عباسی صاحب کی کتاب میں اس باطل وغلط عقیدہ کو تلاش کریں گے جس کی اصلاح کے لیے جماعت دارالعلوم دیوبند کے تمام افراد قلم برداشتہ بلاکسی ادنیٰ تیاری کے میدانِ صحافت میں کود پڑے"۔(تحقیق مزید: صـ ۳۸۳)

اسحٰق سندیلوی صاحب اور دیگر یزیدیوں کے جواب میں مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "خارجی فتنہ" شائع ہوئی اس کے علاوہ مولانا عبد الرشید نعمانی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "یزید کی شخصیت علماء اہل السنۃ کی نظر" میں بھی اہم ترین ہے اور حال ہی میں علماء دیوبند کے سرخیل حجۃ الاسلام مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ سے لے کر موجودہ اکابر کا موقف یزید کے فسق کے متعلق "یزید علمائے اہل السنۃ کی نظر میں" مکتبہ شاہ نفیس لاہور سے شائع ہوئی جو اس سلسلے میں ایک تاریخی ریکارڈ ہے۔

اکابر کے نقش قدم پر چلتے ہوئے محرم الحرام ۱۴۳۸ھ راقم نے یزید کے فسق پر چند تاریخی کتب سے حوالہ جات سکین کرکے احباب کو نیٹ پر اپ لوڈ کرنے کے لیے فراہم کیے جس سے جہاں ایک طرف یزیدیوں کے ہاں صف ماتم بچھ گئی تو دوسری طرف اہل السنۃ عوام کے دلوں کو سکون اور اس معاملے میں اپنے اعتقاد پر مزید جزم ہوگیا، جب کہ ناواقف حضرات کو بھی اپنے عقیدہ کی اصلاح کا موقع ملا۔ہمارے ایک ساتھی بھائی تیمور نے یہ مخلصانہ مشورہ دیا کہ ان سب کو ایک کتابی صورت میں جمع کرکے اگر شائع کردیا جائے تو اس مسئلہ پر ایک "تاریخی دستاویز" منظر عام پر آجائے گی ان کا یہ مشورہ راقم کو پسند آیا اور اب آپ کے سامنے یزید کے فسق پر اکابر اہل السنۃ کی کتب کے اصل حوالہ جات پیش خدمت ہیں کتاب کے شروع میں مختصراً یزید کا تعارف یزیدی اشکالات اور عنوان کے مناسب چند فوائد بھی جمع کردیے۔اللہ پاک سے دعا ہے کہ راقم کی اس کاوش کو اپنی بارگاہ میں قبول ومنظور فرمائے اور اس کی برکت سے روزِ قیامت راقم کا شمار محبّانِ اہل بیت میں کرے، آمین۔

ساجد خان نقشبندی

حال مقیم جامعہ مدنیہ

بعد نماز ظہر دوشنبہ ۲۱ نومبر ۲۰۱۶ء

# کردارِ یزید پر ایک نظر

یزید بن معاویہ رضی اللہ عنہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ صخر بن حرب بن امیہ بن عبد الشمس ۲۶ یا ۲۷ ہجری کو

ماطرون دمشق شام میں پیدا ہوئے۔

(البدایہ:۱۱/ ۶۳۷، تاریخ دمشق لابن عساکر: ۶۵/ ۳۹۷)

۱۵/رجب ۶۰ ہجری کو اپنی بیعت کی تجدید کی اور ۱۴/ ربیع الاوّل ۶۴ ہجری تک ولی عہد رہے۔آپ کی والدہ کا نام میسون بنت بحدل بن انیف بن دلجۃ بن قنافہ بن عدی بن زہیر بن حارثہ الکلبی تھا۔عیاشی ولاابالی پن کی وجہ سے بھاری بھرکم جسم موٹے فربہ تھے (البدایہ:۱۱/ ۶۳۸)

جوانی ہی سے بادشاہ بننے کے لالچ میں تھے اور اس کے حصول کے لیے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے انتہائی تصنّع وریا کا مظاہرہ بھی کیا۔(البدایہ:۱۱/ ۶۳۸)

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بڑے ہی نافرمان تھے، چنانچہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ان سے اتنے سخت ناراض ہوئے ایک دفعہ گفتگو بھی ترک کردی جس پر احنف بن قیس نے آپؓ کو سمجھایا کہ اگر ناراضگی اسی طرح رہی تو کہیں آپ کی موت کی تمنّا نہ کرنے لگ جائے جس پر آپؓ نے یہ ناراضگی ختم کی (البدایہ:۱۱/ ۶۳۹-۶۴۰)

جوانی میں شراب پینے کے عادی تھے جب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو محسوس ہوا کہ شرابی ہیں تو آپ نے ان کو تادیب بھی کی لیکن چونکہ اس کی طبیعت سے واقف تھے اس لئے یہ تادیب کافی نرم وحکیمانہ تھی اور اسی سلسلے میں آپ نے چند اشعار بھی ان کے سامنے پڑھے، (البدایہ:۱۱/ ۶۴۰، تاریخ دمشق: ۶۵/ ۴۰۳)

ایک دفعہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے یزید سے پوچھا کہ اگر تمہیں امیر بنادوں تو کیسے عامل رہو گے؟ یزید نے فوراً چاپلوسی کرتے ہوئے کہا خدا کی قسم جیسے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ تھے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اس پر بڑے خوش ہوئے، (البدایہ:۱۱/ ۶۴۳)

ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یزید میں کچھ اچھی خصلتیں بھی تھیں (جیسا کہ ہر مسلمان میں ہوتی ہیں) مگر اس کے باوجود شہوات نفسانی پر جری تھے اور بعض نمازوں کے تارک بھی تھے۔(البدایہ:۱۱/ ۶۴۶)

یہ شعر یزید ہی کے بارے میں پڑھا گیا:

لست منّا و لیس خالک منّا　　　　یا مضیع الصلوٰۃ للشھوات

(البدایہ:۱۱/ ۶۴۷)

حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے قتل پر پہلے بڑے خوش ہوئے مگر بعد میں افسوس کیا۔(البدایہ:۱۱/ ۶۵۱)

صحابی رسول عبد اللہ ابن مطیع رضی اللہ تعالٰی عنہ اور ان کے ساتھی کھلم کھلاّ فرماتے کہ یزید شراب پیتا ہے، نماز کا تارک ہے اور کتاب اللہ کے احکام کو پس پشت ڈالنے والا ہے اور محض لوگوں کو دکھانے کیلئے نماز پڑھتا ہے۔(البدایہ:۱۱/ ۶۵۳،تاریخ الاسلام للذہبی:۵/ ۲۷۴)

عبد اللہ ابن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہ تو کھلم کھلاّ خطبے میں اس کا شرابی اور موالی ہونا بیان کرتے،(البدایہ: ۱۱/ ۶۱۷)

یزید انتہائی دیّوث قسم کا آدمی تھا اس نے اپنی ایک باندی سلامہ کو پوری رات اپنے عاشق کے ساتھ گزارنے کے لیے تنہائی میں اس کے ساتھ چھوڑ رکھا تھا اور خود چپکے چپکے اس بے غیرتی کے نظاروں سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔(البدایہ:۱۱/ ۶۵۷-۶۵۸)

ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یزید کا شراب خوری، گانے باجے،شکار بازی اور بچّہ بازی اور دیگر قبائح میں ملوّث ہونا مشہور تھا،(البدایہ:۱۱/ ۶۵۹)

صحابی رسول عبد اللہ ابن حنظلہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی جب مدینہ والوں نے بیعت کی تو انھوں نے اپنے خطبہ میں یہی کہا کہ ہم نے یزید کی بیعت اسی لئے توڑ دی کہ وہ محرمات سے نکاح کرنے والا،شراب خور اور نمازوں کو ضائع کرنے والا فاسق بد دین ہے،(تاریخ اسلام للذہبی:۵/ ۲۷)

یزید بے ایمان صحابی رسول عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہ کو ملحد کہتا تھا،معاذ اللہ۔(البدایہ:۱۱/ ۶۱۷)

یزید نے مسلم بن عقبہ کو کہا کہ جب ان (یعنی عبد اللہ ابن زبیر رضی اللہ عنہ) پر غلبہ پالو تو تین دن تک حرمِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمہارے لئے حلال ہے۔(البدایہ:۱۱/ ۶۱۷،الکامل:۳/ ۴۵۶)

اور کہا کہ فتح پانے کے بعد ان کا مال،اسلحہ،کھانا،پیسہ سب لشکرِ یزید کے لیے ہے(الکامل لابن الاثیر:۳/ ۴۵۶،المنتظم:۶/ ۱۳)

چنانچہ انھوں نے مدینہ پر حملہ کیا جس میں صحابی رسول امیر مدینہ عبد اللہ بن حنظلہ رضی اللہ تعالٰی عنہ غسیل ملائکہ سمیت جلیل القدر لوگوں کو شہید کیا گیا اور فتح پانے کے بعد مسلم بن عقبہ نے جس کو اس کی ظلم وزیادتی کی وجہ سے تمام مؤرّخین نے ''مسرف (حد سے تجاوز کرنے والا) لکھا ہے، یزید کے حکم پر تین دن کے لیے مدینہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قتل وغارت گری اور لوٹ مار کے لیے حلال کر دیا، ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ اس دلخراش

حالت کو ان الفاظ کے ساتھ بیان کرتے ہیں:

ثم اباح مسلم بن عقبة الذی یقول فیه السلف مسرف بن عقبة قبحه الله المدینة ثلاثة ایام کان امرہ یزید لاجزاہ الله خیرا و قتل خلقا من اشراقها و قرانها وانتهب اموالا کثیرة منها و وقع شر عظیم و فساد عریض۔ (البدایہ:١١ / ٦١٩-٦٢٠)

یزید پلید اور اس کی گندی فوج کی اوچھی حرکتوں کا اندازہ اس سے لگائیں کہ مدینہ پر اس چڑھائی جسے تاریخ میں ''واقعہ حرّہ'' کے نام سے یاد کیا جاتا ہے یزیدی فوج کی زیادتیوں سے ایک ہزار عورتوں نے بغیر شادی کے بچے جنے، (البدایہ:١١ / ٥٢١،المنتظم:٦ / ١٥)

یزید کا یہی امیر مسلم بن عقبہ حضرت سعید ابن مسیبؓ کے قتل کے بھی درپے تھا مگر کسی نے کہا کہ یہ مجنون ہے تو چھوڑا (البدایہ:١١ / ٦٢٢)

اس لڑائی میں مہاجرین وانصار سمیت دس ہزار مظلوموں کو شہید کیا گیا، (البدایہ:١١ / ٦٢٣،تاریخ الخلفاء: صـ ١٨٢)

علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: واستشهد فیها خلق وجماعة من الصحابة، (تاریخ الاسلام: ٥ / ٢٣) خلق کثیر اور صحابہ کی ایک جماعت اس واقعہ میں شہید ہوئی۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ واقعہ حرّہ میں سات سو حاملین قرآن یزید کی فوجوں کے ہاتھوں شہید ہوئے، (تاریخ الاسلام:٥ / ٣٠)

ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے یزید کے اس غلط حکم کی شدید مذمت کرنے کے بعد ان احادیث کو بیان کیا جس میں اہلِ مدینہ کو ڈرانے والوں پر خدا نے لعنت کی اور ان کے ایسے غرق ہونے کی پیشن گوئی کی جیسے نمک پانی میں اور یزید کو اس کا مصداق ٹھہرایا، (البدایہ:١١ / ٦٢٧-٦٢٨-٦٢٩)

ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ انہی احادیث کی بنیاد پر امام احمد بن حنبل، ابو بکر بن عبد العزیز، قاضی ابو یعلی، قاضی ابو الحسین رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ یزید پر لعنت کے قائل ہیں اور ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ نے تو یزید پر لعنت کرنے کے جواز پر ایک مستقل تصنیف لکھی ہے، (البدایہ:١١ / ٦٣٠)

اس کے بعد یزید کی اسی فوج نے منجنیقوں کے ذریعہ خانہ کعبہ پر گولاباری کی حتیٰ کہ اس کی ایک دیوار کو تباہ کر دیا (البدایہ:١١ / ٦٣٤)

اس واقعہ کے علاوہ شہادت حسین رضی اللہ عنہ تو اس کے سیاہ کارناموں میں ایسا کارنامہ ہے جو تا قیامت اس پر ملامت کے لیے کافی ہے۔ بعض یزیدی کہتے ہیں کہ یزید نیک تھا امام حسین رضی اللہ عنہ کا اس سے کوئی

اختلاف نہیں تھا، اسی لیے کربلا میں کہا کہ مجھے یزید کے ہاتھ پر بیعت کرنے دو حالانکہ عقبہ بن سمعان کہتے ہیں کہ میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ کوفہ کی طرف نکلنے سے شہادت تک رہا بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ یزید کے ہاتھ میں ہاتھ دینا چاہتے ہیں جھوٹ ہے ان کا صرف ایک مطالبہ تھا کہ مجھے واپس اپنے مکان کی طرف جانے دو، (الکامل لابن اثیر: ۳ / ۴۱۳)

یزید ہی وہ بد بخت ہے جس نے امام حسین رضی اللہ عنہ کے سر مبارک کو اپنی چھڑی سے مارا جس پر ابو برزہ اسلمی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے کہا کہ تجھے شرم نہیں آتی کہ ان ہونٹوں کو مارتا ہے جن کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بوسہ دیا خدا کی قسم قیامت کے دن تیرا شفیع ابن زیاد جیسے لوگ ہوں گے اور حسین کے شفیع محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوں گے، اس ولولہ انگیز تقریر پر یزید کو شرم آئی اور مگر مچھ کے آنسو بہانے لگ گیا (الکامل: ۳ / ۴۳۷-۴۳۸، المنتظم: ۵ / ۳۴۲)

یزید اہل بیت کا بہت بڑا گستاخ تھا چنانچہ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی بیٹی محترمہ حضرت زینب کو کذّاب عورت کہتا اور کہا کہ حسین اپنے باپ کے دین سے نکل چکا تھا اور اللہ کی دشمن کہا اس انداز پر حضرت زینب ؓ نے کچھ شرم دلائی کہ یہ انداز ہے آل بیت سے گفتگو کا؟ جس پر اس بے ایمان لعنتی کو حیاء آئی۔ (الکامل: ۳ / ۴۳۸، المنتظم: ۵ / ۳۴۴)

ابن اثیر رحمۃ اللہ علیہ نے صاف لکھا کہ جب امام حسین رضی اللہ عنہ کا سر اس کے پاس پہنچا تو وہ اس پر بہت خوش ہوا مگر جب لوگوں کے غم وغصّہ اور لعنت ملامت کا پتہ چلا تو مگر مچھ کے آنسو بہانے شروع کر دیے اور عبد اللہ ابن زیاد کو کوسنا شروع کر دیا کہ یہ سب اس کا کیا دھرا ہے میں ہوتا تو حسین کو قتل نہ کرتا، (الکامل: ۳ / ۴۳۹)

مدینہ کے لوگوں کا یزید کے بارے میں یہ عقیدہ تھا کہ شرابی کبابی کتّوں سے کھیلنے والا بے دین آدمی ہے، (الکامل: ۳ / ۴۵۰)

علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: قلت ولما فعل یزید باھل المدینۃ ما فعل وقتل الحسین واخوتہ واٰلہ وشرب یزید الخمر وارتکب اشیاء منکرۃ بغضہ الناس وخرج علیہ غیر واحد ولم یبارک اللہ فی عمرہ۔ (تاریخ الاسلام: ۵ / ۳۰)

یزید نے جو مظالم کرنے تھے جب وہ کر چکا اور اس کے علاوہ امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ، ان کے ساتھیوں اور آل بیت کو شہید کرنا، شراب خوری کرنا جب کہ دیگر منکرات میں ملوّث ہونے کی وجہ سے عوام اس کے خلاف سخت اشتعال میں آگئے اور کئی لوگوں نے اس کے بعد اس کی بیعت کو توڑ دیا اور اللہ نے ان مظالم

کے بعد اس کی عمر میں بھی برکت نہ رکھی۔

آج یزیدی اپنے اس شرابی، فاسق، ظالم، قاتل امام کو معاذ اللہ ''امیر المومنین'' کہتے ہیں جب کہ اموی خلیفہ حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ نے یزید کو امیر المومنین کہنے پر ایک شخص کو بیس کوڑے لگوائے، (تاریخ الاسلام للذہبی: ۵ / ۲۷۵، تاریخ الخلفاء: صہ ۱۸۲)

کاش! آج بھی کوئی عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ ہوتا تو ان بدبختوں کے قلموں اور زبانوں کو لگام دیتا!

# یزیدی اشکالات

**اعتراض:** حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اوّل جیش من امّتی یغزون مدینة قیصر مغفور لھم (بخاری) میری امت کا پہلا گروہ جو قیصر روم یعنی قسطنطنیہ پر حملہ کرے ان کیلئے مغفرت ہے اور یزید نے قسطنطنیہ پر حملہ کیا۔

**الجواب:** ہمارا مدّعیٰ یہ ہے کہ یزید فاسق ہے یہ حدیث ہمارے عقیدہ کے خلاف نہیں کیونکہ فسق اور مغفرت ایک ساتھ جمع ہو سکتے ہیں قرآن میں اللہ نے واضح اعلان کر دیا کہ شرک کے علاوہ جس گناہ (شراب خوری، محرمات سے زنا، مسلمانوں کا قتل، نماز کا ترک کرنا وغیرہ) کو اللہ معاف کرنا چاہے کر دے گا۔ مشہور حدیث ہے کہ من قال لا الہ الّا اللہ دخل الجنّة یعنی جو لا الہ الا اللہ کہہ دے جنّت میں داخل ہو گا تو کیا اب ہر زانی شرابی کبابی مرزائی بدعتی کو امیر المومنین ولی اللہ اور قطعی جنّتی کہو گے؟

**اعتراض:** شارحینِ حدیث نے اس سے یزید کے جنّتی ہونے پر استدلال کیا ہے۔

**الجواب:** جھوٹ! یہ قول ابن مہلب کا ہے اور شارحین نے اس کے اس قول کی تردید کی ہے، چنانچہ علامہ قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ اس کے جواب میں فرماتے ہیں:

محدّث ابن تین اور محدّث ابن المنیر نے محدث المھلب کا تعاقب کیا ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ حدیث کے اس عموم میں یزید کے داخل ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ کسی اور خاص دلیل کی بناء پر اس عموم سے خارج نہ ہو کیونکہ اہلِ علم میں سے کوئی بھی اس سے اختلاف نہیں کرتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مغفور لھم فرمانا اس بات کے ساتھ مشروط ہے کہ وہ اہلِ مغفرت میں سے ہو حتیٰ کہ اگر کوئی ان میں سے مرتد ہو جائے تو اس جہاد کے بعد تو بالاتفاق اس عموم میں داخل نہیں ہو گا پس یہ اس امر کی دلیل ہے کہ مغفور لھم سے مراد حدیث میں وہ لوگ ہیں جن میں مغفرت کی شرط پائی جائے۔ (شرح قسطلانی: ۳ / ۶۵، عمدۃ القاری: ۱۴ / ۱۹۸)

بعض لوگ کہتے ہیں کہ جہاد قسطنطنیہ میں صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین یزید کی امارت میں تھے حالانکہ علّامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ:

الاظھر ان ھولآء السادات من الصحابۃ کانوا مع سفیان ھذا لم یکونوا مع یزید لانہ لم یکن اھلا ان یکون ھولآء السادات فی خدمتہ۔

(عمدۃ القاری: ۱۴/ ۱۹۷-۱۹۸)

زیادہ مناسب بات یہ ہے کہ یہ سادات صحابہ نے حضرت سفیان بن عوف کی امارت میں اس جہاد کو سرانجام دیا نہ کہ یزید بن معاویہ رضی اللہ عنہ کی امارت میں، کیونکہ یزید اس لائق ہی نہ تھا کہ یہ سادات اس کے زیرِسایہ کوئی دینی خدمت سرانجام دیں۔

علامہ مناوی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

لا یلزم منہ کون یزید بن معاویۃ رضی اللہ عنہ مغفورا لہ لکونہ منھم لانّ الغفران مشروط بکون الانسان من اھل المغفرۃ و یزید لیس کذالک لخروجہ بدلیل خاص ....و قد اطلق جمع محققون حل لعن یزید۔

(فیض القدیر شرح جامع صغیر: ۱/ ۳۸۹، رقم: ۲۸۱۱)

اس حدیث سے یہ لازم نہیں آتا کہ یزید کی مغفرت ہوگئی کیونکہ وہ بھی اس غزوہ والوں میں سے تھا اس لئے کہ مغفرت کی یہ بشارت مشروط ہے کہ وہ مغفرت کا اہل ہو (اور یزید فسق کی وجہ سے ایسا نہ تھا کیونکہ دلیل خاص (فسق فجور جو کہ تواتر سے ثابت ہے) کی وجہ سے وہ اس حدیث کے عموم سے نکل چکا ہے اور محقّقین کی ایک جماعت نے یزید پر لعنت کرنے کو جائز کہا ہے۔

یہ بھی سمجھیں کہ اس حدیث میں قسطنطنیہ پر پہلا حملہ کرنے والے کو بشارت دی گئی ہے اور ابو داوٗد کتاب الجہاد رقم الحدیث (۲۵۱۲) عبد الرحمن بن خالد بن عبد الولید یہ قسطنطنیہ پر حملے میں امیر تھے ان صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا انتقال ۴۶ ھ میں ہوا (الاصابہ فی معرفۃ الصحابہ)

قسطنطنیہ پر کل اٹھّارہ حملے ہوئے نو حملے سردیوں میں ہوئے نو گرمیوں میں، گرمیوں کے حملوں میں صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سفیان بن عوف کو امیر بتاتے ہیں یہ سن ۵۳ ہجری میں فوت ہوئے، ۵۳ سے نو منہا کردیں تو پہلا حملہ ۴۴ ہجری بنتا ہے اور تمام مؤرّخین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ یزید کا قسطنطنیہ پر حملہ سن ۵۰ یا ۵۱ ہجری کا تھا لہٰذا ان دونوں دلیلوں سے اس کا اوّل جیش ہونا ثابت نہیں ہوا۔

تیسری دلیل علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ نے جب ۳۲ ہجری کے واقعات لکھنا شروع کیے تو شروع ہی

میں لکھا کہ اسی سال حضرت امیر معاویہؓ نے قسطنطنیہ پر حملہ کیا (المنتظم: ۵ / ۱۹) گویا پہلا حملہ سن ۳۲ ہجری کا بنتا ہے اور یزید کی تاریخ پیدائش ہم نے ماقبل میں نقل کر دی کہ سن ۲۷ ہجری ہے یعنی جس وقت یزید ۵ سال کا بچّہ تھا قسطنطنیہ پر حملہ ہو چکا تھا۔ لہٰذا اوّل جیش میں نہ ہوئے تو اس بشارت کے مصداق بھی نہ ہوئے۔

**اعتراض:** یزید اگر فاسق تھا تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اس کی بیعت کیوں نہ توڑی۔

**الجواب:** صدر مشرّف، صدر زرداری کی بیعت سینکڑوں لاکھوں علماء صلحاء اتقیاء نے کی، انہی کے دور میں لال مسجد کا واقعہ ہوا اور دیگر کئی مظالم ہوئے کسی نے بیعت نہ توڑی تو مشرّف، زرداری یا دیگر ملوک کیا "امیر المومنین"۔ "رحمۃ اللہ علیہ"۔ "رضی اللہ تعالیٰ عنہ" ہو گئے؟ کچھ تو ہوش سے کام لو۔

حضرت عبد الرحمٰن بن ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مروان کے حکم پر یزید کی بیعت نہیں کی، اسے جعلی بادشاہ کہا (بخاری کتاب التفسیر) حضرت عبد اللہ ابن زبیر، حضرت طلحہ، صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عبد اللہ ابن مطیع، صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عبد اللہ ابن حنظلہ، نواسہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت امام حسین رضی اللہ عنہم نے یزید کی بیعت نہیں کی، جواب دیں کیا یہ جلیل القدر صحابہ جن میں اصحابِ بیعتِ رضوان اور عشرۂ مبشّرہ بھی ہیں ان کی کوئی حیثیت نہیں؟ کیا ان صحابہ کا فعل تجھے نظر نہیں آتا؟ پھر اگر جمہور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے امام حسین رضی اللہ عنہ کا ساتھ نہیں دیا تو انھوں نے یزید کا بھی تو ساتھ نہیں دیا؟

یزیدی محمود عباسی لکھتا ہے:

"اس زمانہ میں صحابہ کی کثیر تعداد حجاز و شام و بصرہ و کوفہ و مصر میں موجود تھی ان میں سے کوئی بھی یزید کے خلاف نہ کھڑا ہوا نہ خود اور نہ حسینؓ کے ساتھ اور نہ انھوں نے یزید کے ساتھ ہو کر قتال کیا بلکہ اس فتنہ سے الگ تھلگ رہے"۔ (اتمام الوفاء فی سیرۃ الخلفاء: صـ ۱۴ بحوالہ تحقیق مزید: صـ ۳)

اور خود یزیدیوں کا امام یہ اصول لکھتا ہے:

"صحابہ کی عظیم اکثریت نے ان کی سیاسی سرگرمیوں میں ان کا ساتھ نہیں دیا قواعدِ شرعیہ کے مطابق جب ایک شخص سے بیعت کر لی جائے تو پھر اس کی سیاسی اقدامات میں اس کا ساتھ دینا لازمی ہے اقدام سے پہلے ہر شخص کو موافق و مخالف رائے دینے کا حق تھا لیکن جب امام فیصلہ کرلے تو پھر امام کی متابعت سے گریز کا کوئی جواز نہیں مفروض الطاعۃ کے معنی ہی یہی ہیں کہ صرف امام کے اجتہاد پر عمل ہو......صحابہ کرام جب اجتماعی عبادات میں اپنا فقہی اجتہاد چھوڑ دیتے تو سیاسی معاملات میں بدرجہ اولیٰ وہ امام کا اتّباع واجب جانتے تھے لیکن ہم دیکھتے یہ ہیں کہ جمل و صفّین کی جنگوں میں شرکت سے اکابر صحابہ اور امت کی عظیم اکثریت نے احتراز کیا صحاح میں صحابہ کے ایسے اقوال متعدد جگہ مروی ہیں

جن سے اس کا ثبوت ملتا ہے کہ وہ ان جنگوں میں شریک ہونا درست نہیں سمجھتے تھے اس کا صریح مطلب یہ ہوا کہ انھوں نے حضرت علیؓ کو مفروض الطاعۃ نہ سمجھا اور ایسا وہ سمجھ نہیں سکتے تھے اگر ان کے ہاتھ پر بیعت کر چکے ہوتے اور آئینی انتخاب ہوا ہوتا''۔ (تبصرہ محمودی: صـ ۱۳۰-۱۳۱)

پس اگر یزید کا بھی آئینی انتخاب ہوا ہوتا اور صحابہ رضی اللہ عنہم اس کے ہاتھ پر بیعت کر چکے ہوتے تو اس جنگ میں الگ تھلگ نہیں رہتے ان کا الگ رہنا ہی اس بات کی دلیل ہے کہ کثیر صحابہ رضی اللہ عنہم نے بیعت نہیں کی۔

**ثالثا:** صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اسی عمل سے علماء وفقہاء نے یہ اصول نکالا ہے کہ اگر خلیفہ ایک بار تسلّط حاصل کرلے تو وہ فاسق ظالم ہی کیوں نہ ہو وہ معزول نہیں ہوتا اس کی بیعت نہیں توڑنی چاہیئے، خوف وفتنہ کی وجہ سے۔ جمہور صحابہ و امّت کا موقف یہی ہے جبکہ امام حسین رضی اللہ عنہ کا موقف یہ تھا کہ فسق سے خلیفہ معزول ہو جاتا ہے۔ اس لئے جمہور نے امام حسین رضی اللہ عنہ کا ساتھ نہ دیا جنابِ من صحابہ رضی اللہ عنہم کا یہ عمل تو خود یزید کے فسق پر ایک اور دلیل ہے۔ اس اصول کو مندرجہ ذیل علماء نے یزید کی حکمرانی کے ذیل میں لکھا ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی (فتح الباری کتاب الفتن: ۱۳/۶۱) شیخ الاسلام ابن تیمیہ (منہاج السنّۃ: ۳/۸۷) نووی (شرح مسلم: ۲/۱۲۶-۳۸۹) مقدمہ ابن خلدون: صـ ۲۱۲ رحمۃ اللہ علیہم وغیرہم۔

## کتاب رشید ابن رشید بابت یزید کے متعلّق وضاحت

کچھ عرصہ قبل لاہور سے ایک کتاب رشید ابن رشید شائع ہوئی جس پر متعدد دیوبندی علماء کی تصدیقات موجود ہیں ان مصدّقین میں مفتی محمد شفیع دیوبندی، عبدالستار تونسوی دیوبندی وغیرہ شامل ہیں، اس کتاب کے ٹائٹل پر لکھا ہوا ہے امیر المومنین سیدنا یزید رضی اللہ عنہ نعوذ باللہ پھر کتاب مذکور میں سرکار امام حسین کے متعلق بے شمار مقامات پر بکواس کی گئی ہے۔ (دیوبندیت کے بطلان کا انکشاف: صـ ۹۸-۹۹)

## کتاب رشید ابن رشید کی حقیقت

رشید ابن رشید کتاب کا مصنف ''ابویزید محمّد دین بٹ'' ایک ناصبی یزیدی اور مشہور ناصبی محمّد عبّاسی کا معتقد ہے اس کا نہ تو علمائے دیوبند سے کوئی تعلق ہے نہ اس کا شمار اکابر علماء دیوبند میں ہوتا ہے اور یہ بھی صریح کذب بیانی ہے کہ اس کتاب کی تصدیق اور ان پر تقاریظ علمائے دیوبند نے لکھی ہیں۔ دراصل بقول ابویزید کے جب کتاب لکھی تو ایک خط مختلف علماء کو بھیجا ان علماء نے جو خط کا جواب دیا تو اسے کتاب کے آخر میں لگا دیا چنانچہ ابویزید لکھتا ہے:

"ہم نے موجودہ علماء کرام سے ایک سوالنامہ کے ذریعہ جو جوابات حاصل کیے ہیں ان کا مطالعہ قارئین کرام کے لیے یقیناً سبق آموز ثابت ہوگا وہ سوال جو علمائے کرام سے دریافت کیا گیا ہے:
بسم اللہ الرحمن الرحیم مکرمی جناب مولانا صاحب دام ظلکم السّلام علیکم ورحمۃ اللہ عرض خدمت اقدس میں یہ ہے کہ آپ عالم دین متین اور وارثِ انبیاء ہیں بدیں وجہ جب بھی کوئی مسئلہ درپیش وجہِ نزاع بنا تو مجھ جیسے لوگوں کو آپ کی طرف رجوع کرنا پڑا، اب جب کہ ایک مسئلہ درپیش آپ کا فرض عین ہے کہ آپ نائبِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی حیثیت سے آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اس فرمان پر عمل کرتے ہوئے کہ میری ایک بات بھی اگر جانتے ہو تو دوسروں تک پہنچا دو فرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مطابق آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی عدم موجودگی میں مجھ ایسے افراد کی صحیح رہنمائی فرماتے ہوئے اپنی رائے سے آگاہ فرمادیں مسئلہ وجہِ نزاع یہ ہے ہمارے اپنے سنّی بھائی شیعوں کی پیروی اور کوئی پروپیگنڈا اسے متاثّر ہو کر امیر المومنین یزید رضی اللہ عنہ کو نعوذ باللہ فاجر و فاسق بلکہ کافر تک کہہ دیتے ہیں لیکن میرے خیال میں قرآن کریم اور احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی روشنی میں درج ذیل دلائل کو پیش نظر رکھتے ہوئے امیر المومنین صحیح العقیدہ مسلمان تھے:

(۱) من قال لا الٰہ الّا اللہ دخل الجنّۃ۔

(۲) امیر المومنین یزید رضی اللہ عنہ نے مسلمان ہونے کی حیثیت سے جہاد میں حصہ لیا اور بڑے بڑے اجل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ان کے ماتحت جہاد میں لڑتے رہے اور حدیثِ مغفور میں امیر کی حیثیت سے شامل تھے۔

(۳) آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ میری امت کی جو پہلی فوج قیصر کے شہر قسطنطنیہ پر جہاد کرے گی اس کیلئے مغفرت ہے (صحیح بخاری)

(۴) بڑے بڑے اجل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مثل عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ نے امیر المومنین یزید رضی اللہ عنہ سے خلافت کی بیعت کی تھی اس کے علاوہ یہ فرمانِ الٰہی بھی اس کی تائید کرتے ہیں جو کوئی لڑے اللہ کے راستہ میں وہ مارا جائے یا غالب آجائے پس البتہ دیں گے ہم اس کو ایک اجر زیادہ۔ (سورہ نساء: آیت ۷۴)۔ اس کے علاوہ سورہ نساء آیت ۹۵ اور ۹۶ اور سورہ صف آیت ۴ ملاحظہ فرماویں۔ میرا عقیدہ ہے کہ ان دلائل کی روشنی میں امیر یزید رضی اللہ عنہ یقیناً جنّتی ہیں میں آپ سے یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ پھر ان فرامینِ خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ہوتے ہوئے امیر موصوف کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے براہ کرم جواب سے جلد مطلع فرما کر شکریہ کا موقعہ دیں آپ کا بے حد ممنون ہوں گا۔
والسلام السائل ابو یزید بٹ (رشید ابن رشید: صـ ۳۳۷ تا ۳۳۹، لنڈا بازار لاہور)

اس کے بعد ان علماء سے منسوب خط پیش کیے لہٰذا یہ رضاخانیوں کا صریح دھوکا و جھوٹ ہے جو کہتے ہیں کہ اس کتاب پر تقریظ لکھی یا تصدیق کی جب کتاب ان کے سامنے پیش ہی نہیں کی گئی تو تقریظ و تصدیق کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، رضاخانیوں نے جو مفتی اعظم پاکستان حضرت مفتی محمدؒ شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا نام لیا تو وہ تصدیق نہیں بلکہ ابو یزید کے اس سوال کا جواب ہے چنانچہ ابو یزید خود لکھتا ہے:

"حضرت مولانا مفتی محمدؒ شفیع صاحب مدّظلہ العالی کراچی میرے سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:

(الجواب) یزیدؓ کے بارے میں علماء محققین کے نزدیک سکوت احوط ہے، علماء محققین یزیدؓ کو مومن جانتے ہیں اس کو کافر نہ سمجھنا چاہیئے۔ فقط واللہ اعلم وعلمہ اتمّ بندہ محمد شفیع عفی عنہٗ۔" (رشید ابن رشید: صہ ۳۶۵-۳۶۶)

اوّل جب خود مصنّف کہہ رہا ہے کہ "میرے سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں" تو اس کو کتاب کی تقریظ و تصدیق پر محمول کرنا کیا اسی دھوکا منڈی کا ثبوت نہیں جو احمد رضا خان نے حسام الحرمین کی صورت میں مکّہ و مدینہ میں سجائی تھی؟

**ثانیا**: جواب کی دو سطروں میں تضاد بیانی ہی اس کے جعلی اور محرّف ہونے کی گواہی دے رہی ہے اس لئے کہ پہلی سطر میں محققین کا قول یہ نقل کر رہے ہیں کہ ان کے بارے میں سکوت احوط ہے اور دوسری عبارت میں محققین کا قول ان کے مومن ہونے کا نقل کر رہے ہیں جب مومن کہہ دیا تو پھر سکوت (خاموشی رکھو نہ مومن کہو نہ کافر) اختیار کرنے کا کیا معنیٰ؟

**ثالثا**: جواب میں یزید کے نام پر "رضی اللہ تعالی عنہ" کی علامت بھی مصنّف ابو یزید کی خباثت ہے، اس ظالم نے پوری کتاب میں جہاں یزید کا نام لکھا اس پر "رضؓ" لکھ دیا چنانچہ اسی کتاب میں لکھتا ہے:

"سیّدنا حسینؓ نے جناب امیر معاویہؓ سے فرمایا تھا کہ میں "یزیدؓ" سے بہتر ہوں اس لئے خلافت میرا حق ہے اور سیّدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا تھا کہ برخوردار یزیدؓ امّت محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے انتظامی امور میں تم سے بہتر ہے۔" (رشید ابن رشید: صہ ۱۹۹)

اب جواب دیں کیا پوری زندگی میں امیر معاویہؓ یا امام حسینؓ نے یزید کو "رضی اللہ تعالی عنہ" کہا؟ ہرگز نہیں! مگر اس ظالم نے ان کی گفتگو میں یزید کے نام پر رضی اللہ کی علامت لگا دی تو کیا اب امام حسین رضی اللہ عنہ و امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر بھی کوئی فتوی ہے؟

یہی ناصبی مقدّمہ ابن خلدون کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"جب یزیدؓ سے بداعمالیاں آزادانہ ہونے لگیں۔" (رشید ابن رشید: صہ ۱۹۶)

علامہ ابن خلدون صاف لکھ رہے ہیں کہ یزید سے بداعمالیاں سرزد ہونے لگیں مگر یہ ظالم اس پر بھی "یزید رض" لکھ رہا ہے، لہٰذا مفتی صاحب کے خط میں جو یزید پر رضی اللہ عنہ کی علامت لگی ہوئی ہے وہ اس بے ایمان کی اپنی زیادتی ہے، علمائے دیوبند اس کے ذمہ دار نہیں۔ پس جب مفتی صاحب کے خط میں اس کی طرف سے تصحیف ثابت ہوگئی تو اب ان خطوط کا کوئی اعتبار نہ رہا۔

**رابعاً**: خود مفتیٔ اعظم پاکستان حضرت مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب میں یزید کے متعلق لکھتے ہیں:

(۱) یزید کا فسق وفجور بھی اس وقت تک کھلا نہیں تھا (شہید کربلا: صـ ۱۳، دارالاشاعت کراچی)

(۲) یزید اور اس کے امراء وحکام نے شیطان کی پیروی کو اختیار کر رکھا ہے اور رحمٰن کی اطاعت کو چھوڑ بیٹھے ہیں اور زمین میں فساد پھیلا دیا، حدودِ الٰہیہ کو معطل کر دیا، اسلامی بیت المال کو اپنی ملک سمجھ لیا، اللہ تعالیٰ کے حلال کو حرام کر ڈالا اور حلال کو حرام ٹھہرا دیا۔ (شہید کربلا: صـ ۵۷-۵۸)

(۳) بعض روایات میں ہے کہ یزید شروع میں حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قتل پر راضی تھا اور ان کا سر مبارک لایا گیا تو خوشی کا اظہار کیا، اس کے بعد جب یزید کی بدنامی سارے عالم اسلام میں پھیل گئی اور وہ سب مسلمانوں میں مبغوض ہوگیا تو بہت نادم ہوا.... یزید کی یہ زود پشیمانی اور بقیہ اہلِ بیت کے ساتھ بظاہر اکرام کا معاملہ محض اپنی بدنامی کا داغ مٹانے کیلئے تھا یا حقیقت میں کچھ خدا کا خوف اور آخرت کا خیال آ گیا، یہ تو علیم خبیر ہی جانتا ہے مگر یزید کے اعمال اور کارنامے اس کے بعد بھی سب سیاہ کاریوں ہی سے لبریز ہیں، مرتے مرتے بھی مکہ مکرمہ پر چڑھائی کے لیے لشکر بھیجے ہیں، اسی حال میں مرا ہے۔" (شہیدِ کربلا: صـ ۸۸)

اس کتاب میں تفصیل کے ساتھ امام حسین رضی اللہ عنہ کی حقانیت اور مظلومیت کو بیان کیا گیا اور یزید اور اس کے حکام کے ظلم وجبر کی تفصیل بیان کی گئی اس کتاب میں اسی (۸۰) دفعہ سے بھی زیادہ یزید کا نام آیا مگر کہیں بھی ان کے نام کے ساتھ رضی اللہ کی علامت موجود نہیں جو رشید ابن رشید میں یزید کے نام پر اس علامت کے جعلی ہونے کا بیّن ثبوت ہے۔

مولانا عبدالستار تونسوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں یہ کہنا کہ انھوں نے بھی کتاب کی تصدیق کی، سیاہ جھوٹ ہے بلکہ انھوں نے تو یزید بٹ کی سوچ ہی کو خلافِ شریعت قرار دیا ہے، ابو یزید کا سوال یہ تھا کہ میں یزید کو قطعی جنتی مانتا ہوں اس کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اہل سنت کے نزدیک ہر وہ شخص جنتی ہے جس کے متعلق بہشتی ہونے کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرما گئے

ہیں اس کے سوا کے لیے قطعی فیصلہ کرنا خلاف شریعت ہے۔" (رشید ابن رشید: صـ ۳۶۹)
کتنا صریح دھوکا ہے کہ اُن کے اِس موقف کو غلط رنگ اور جھوٹ بول کر تقریظ باور کرایا جا رہا ہے، ان حضرات کی اصل عبارات اسی لئے رضاخانی ترجمان نے پیش نہیں کی ہیں کہ کہیں ڈھول کا پول نہ کھول جائے۔
مولانا عبد الستار تونسوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ شیعہ مناظر اسمعیل گوجر کے سامنے اپنا اور اہل سنت کا نظریہ یوں بیان کرتے ہیں:
"یزید کے متعلق یہ خوف نہ کھائیں کہ یہ اہل سنّت کا امام و پیشوا ہے، یہ ہماری کتابوں میں لکھا ہے دیکھئے اہل سنّت کے عقائد کی کتاب نبراس (شرح عقائد نسفی) کے صفحہ ۵۵۳ پر لکھا ہے:
و اتفقوا علی جواز اللعن علی من قتله او امر به و اجازه و رضی به۔ **ترجمہ:** اور ہمارے علماء ان لوگوں پر لعنت کرنے کے جواز پر متفق ہیں جنھوں نے امام حسین رضی اللہ عنہ کو قتل کیا یا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل کا حکم دیا یا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل کی اجازت دی اور ان کے قتل پر راضی وخوش ہوئے اور اس کے بعد اسی نبراس کے صفحہ ۵۵۴ پر ہے: لعنة الله علیه و علی اعوانه وانصاره۔ ترجمہ: اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو یزید پر اور اس کے معاونین اور مددگاروں پر جنھوں نے امام حسین رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے میں اس کی امداد کی دیکھیے مولوی اسمعیل صاحب اگر یزید اہل سنّت کا امام ہوتا تو ہم اس کے متعلق یوں لکھتے"۔ (مناظرہ باگڑ سرگانہ: صـ ۲۱۶، تنظیم اہل سنّت پاکستان)
یہ حوالہ ان حضرات کے لیے بھی درسِ عبرت ہے. جو شیعیّت کے ردّ کا بہانہ کر کے یزید کی حمایت کرتے ہیں۔
الحمدللہ! ہم نے اکابر علمائے دیوبند کا یزید کے متعلّق موقف انہی کی کتابوں سے ثابت کر دیا بریلوی مناظر مفتی حنیف قریشی دیوان محمّدی پر سعید احمد کاظمی کے مضمون کے متعلق لکھتے ہیں:
علامہ سعید کاظمی.... نے دیوان محمّدی پر تقریظ سرے سے لکھی ہی نہیں بلکہ آپ سے منسوب ایک مضمون کہ جس میں انھوں نے دیوبندیوں کو وحدۃ الوجود پر اعتراض کا جواب دیا تھا خواجہ یار محمّد فریدی.... کے متّبعین میں سے کسی نے کتاب کے شروع میں چھاپ دیا ہے، علّامہ کاظمی شاہ صاحب کی طرف سے اس مضمون کی نسبت بھی مشکوک ہے خود کاظمی شاہ صاحب.... کی کسی کتاب میں یہ مضمون درج نہیں۔ (مناظرہ گستاخ کون: صـ ۵۶۴)
جب رضاخانیوں کے دربار میں سجّادہ نشینوں کی طرف سے شائع شدہ کتابوں پر ان کے اپنے مولوی کا مضمون مشکوک ہو سکتا ہے تو کسی ناصبی خارجی یزیدی کی کتاب میں علماء دیوبند سے منسوب تحریرات، مضامین و خطوط مشکوک کیوں نہیں ہو سکتے؟

# بریلوی اور یزید

## یزید اکابر تابعین ولی اللہ میں سے تھا: (معاذ اللہ)

مولوی عبدالسمیع رامپوری بریلوی لکھتا ہے:

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی تھے ان کا بیٹا یزید تابعی تھا طبقہ وسطیٰ تابعین میں یعنی جس طبقہ میں حسن بصری اور ابن سیرین ہیں یہ اسی طبقہ میں تھا۔" (انوارِ ساطعہ: صـ ۱۷، ضیاء القرآن پبلی کیشنز)

اس کتاب پر احمد رضا خان بریلوی کی تقریظ بھی موجود ہے، تم یزید کو حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ اور ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے طبقہ کا تابعی کہو تو کوئی بات نہیں اپنا یہ عقیدہ بھی تو لوگوں کے سامنے لاؤ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث ہے:

خیر القرون قرنی ثم الّذین یلونھم ثم الذین یلونھم۔ یعنی بہترین لوگ میرے صحابہ ہیں پھر تابعین پھر تبع تابعین۔

تو تمھارے مذہب میں تو معاذ اللہ یزید کا درجہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے بعد ہے۔

## یزید کے لیے رحمت کی دعا کرنا مستحب ہے:

غلام رسول سعیدی علامہ حلبی رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"امام غزالی سے پوچھا گیا جو شخص صراحتاً یزید پر لعنت کرے کیا وہ فاسق ہے؟ اور کیا یزید کے لیے دعائے رحمت صحیح ہے؟ امام غزالی نے جواب دیا جو شخص اس پر لعنت کرے گا وہ فاسق وگناہ گار ہوگا کیونکہ مسلمانوں پر لعنت کرنا جائز نہیں ہے اور ہمیں جانوروں پر بھی لعنت کرنے سے منع کیا گیا ہے اور حدیث شریف کے بموجب مسلمان کی عزت کعبہ سے زیادہ ہے یزید کا اسلام صحیح ہے اور یہ صحیح نہیں ہے کہ اس نے حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو قتل کرنے کا امر کیا یا ان کے قتل پر راضی ہوا اور جو چیز صحیح نہیں ہے اس کا گمان کرنا بھی جائز نہیں کیونکہ مسلمان کے ساتھ بدگمانی جائز نہیں ہے اور جب حقیقتِ حال معلوم نہیں تو یزید کے ساتھ حسنِ ظن کرنا واجب ہے علاوہ ازیں قتل کرنا کفر نہیں ہے معصیت ہے اور اس کے لیے رحمت کی دعا کرنا صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحب ہے۔" (شرح مسلم: ۳/ ۶۲۲، فرید بک اسٹال لاہور)

رضاخانیو! امام غزالیؒ یزید کو نہ صرف مسلمان بلکہ رحمۃ اللہ علیہ اور کعبہ سے زیادہ ان کی عزت بتارہے ہیں اور یہ بھی کہہ رہے ہیں کہ یزید کے متعلق جتنی بھی فسق کی باتیں ہیں تو یہ درست نہیں اور اس کو تمہارا شیخ الحدیث نقل کررہا ہے تو اب اگر غیرت ہے تو لگاؤ ان پر بھی معاذ اللہ خارجیت کا فتوی! یہ قول اگر خواناخواستہ

کوئی دیوبندی اختیار کرلیتا تو رضا خانی آسمان سر پر اٹھالیتے کہ گستاخِ اہلِ بیت ہیں خارجی ہیں مگر امام غزالی کے نام پر چونکہ عوام سے روٹیاں لینی ہیں اس لئے دیکھنا اب منہ پر تالا لگ جائے گا۔

یاد رہے کہ امام غزالیؒ کا یہ موقف جمہور کے خلاف ہے اور ہم بھی اس سے متفق نہیں ہے۔

### امیر یزید:

احمد سعید کاظمی کے مدرسہ کے مدرّس پیر طریقت علامہ عبدالستار شاہ صاحب نے یزید کی حمایت میں ایک پوری کتاب لکھی ہے:

"حضرت امام غزالی کا فتوی اور امیر یزیدؒ"۔

## مولانا اسحٰق سندیلوی

یزید کی حمایت میں بعض اہلِ بدعت بنّوری ٹاؤن کے سابق استاذ مولانا اسحٰق سندیلوی کی ایک کتاب کو بھی پیش کرتے ہیں، موصوف کے بارے میں عرض کرنا چاہتا ہوں کہ بلاشبہ انھوں نے اس سلسلہ میں ایک کتاب لکھی، بلکہ موصوف تو حضرت علی و معاویہ رضی اللہ عنہما کی جنگ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو غلطی پر سمجھتے ہیں، اُن کی اِس غلط روش کے خلاف اہل السنّۃ ہی کے اکابر میں سے مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے دو جلدوں میں مایہ ناز کتاب "خارجی فتنہ" لکھی۔اس کتاب پر بنّوری ٹاؤن کے ترجمان رسالہ بیّنات میں حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہید رحمۃ اللہ علیہ کا تبصرہ شائع ہوا، جس میں اس کتاب کی مکمل تائید کی گئی اور مولانا اسحٰق سندیلوی صاحب کو اصلاح کی دعوت دی گئی بجائے اصلاح کے سندیلوی صاحب اس قدر دل برداشتہ ہوئے کہ بنّوری ٹاؤن ہی سے استعفیٰ دے دیا۔لہٰذا ان صاحب کا نہ تو بنّوری ٹاؤن سے تعلق رہا اور نہ بنّوری ٹاؤن نے ان کی اس کتاب کی تائید کی، مکمل تفصیل کے لیے مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "کشفِ خارجیت" کا مطالعہ کریں۔لہٰذا سندیلوی صاحب کا حوالہ پیش کرنے والے انصاف و دیانت کے تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے یہ پس منظر بھی بیان کریں۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ایک طرف اگر یزید کی ثناء بیان کرنے والا گروہ ہے تو دوسری طرف یزید کے بغض میں اہلِ بدعت کا گروہ روافض کے طریق پر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن و تشنیع سے بھی نہیں چوکتا، حالانکہ یہ دونوں راستے افراط و تفریط کے ہیں۔راقم نے جہاں الحمدللہ ایک طرف حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے

فضائل پر ''الاربعین فی مناقب امیر المومنین'' پر چالیس احادیث جمع کی ہیں (اس سے پہلے اس طرز کا کام نہیں ہوا تفصیل کتاب ہذا میں ہے) تو دوسری طرف اُن کے فاسق بیٹے کے خلاف حقیقت کا اظہار بھی ضروری سمجھا، یزید کی بنیاد پر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو برا بھلا کہنے والے حضرت آدم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام کی نافرمان اولاد کی بنیاد پر کیا ان انبیاء پر بھی طعن و تشنیع کریں گے؟

اس غالی گروہ کا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں نظریہ ملاحظہ ہو:

اس فرقہ کے حکیم الامت مفتی احمد یار گجراتی لکھتے ہیں:

"فی زمانہ بہت سے سنّی کہلانے والے بزرگ بغضِ معاویہ کی بیماری میں گرفتار ہیں۔" (امیر معاویہ پر ایک نظر: ص ۱۳، قادری پبلشرز لاہور)

اسی طرح بریلویوں کی معروف گدّی گولڑہ کے چشم و چراغ پیر نصیر الدّین گولڑوی نے ایک کتاب ''نام ونسب'' لکھی راقم کے پاس اس کا طبع سوّم ۲۰۰۱ء کا ایڈیشن ہے۔ جسکے صفحہ (۵۱۴) پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں وارد احادیث کا انکار کیا گیا ہے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو بدعات کا رائج کرنے والا صفحہ (۵۱۹) پر کہا گیا۔ اس کے علاوہ ان کے نہ صرف کاتبِ وحی ہونے کا انکار اس کتاب میں کیا گیا، بلکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نامناسب رویہ اختیار کرنے جیسے دیگر کئی سنگین الزامات لگائے گئے۔

اسی طرح بریلوی مؤرّخ احمد رضا مکیش نے اپنی کتاب ''تاریخِ اسلام'' میں حضرت عثمان غنی و حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما پر اتنی گھناؤنی الزام تراشی کی کہ کتاب کے نئے ایڈیشن میں ناشر کو بھی یہ کہنا پڑا:

''اس کتاب میں مصنف کا انداز بعض مواقع پر انتہائی جارحانہ تھا اور بسا اوقات وہ مسلّمہ شخصیات کے بارے میں انتہائی سخت زبان استعمال کر گئے تھے۔" (تاریخِ اسلام تحریف شدہ ایڈیشن: ۱/ ۲۴، مکتبہ اعلیٰ حضرت لاہور)

آگے چلئے مختار جاوید منہاس بریلوی نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر مملکتِ اسلامیہ کے دو ٹکڑے کرنے اور عیسائی حکمرانوں سے حد درجہ متاثر ہونے والے دیگر کئی سنگین الزامات لگائے ہیں، (معاذ اللہ)

(ملاحظہ ہو: میں زہر ہلاہل کو کبھی کہہ نہ سکا قند؟ ص ۱۱-۱۲، تحریک حسن عمل پاکستان لاہور)

بریلوی امام العلماء قاضی محمّد برخوردار ملتانی بریلوی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو بد عہد حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے قتل کے متمنّی بلکہ ساعی اور ان کی شہادت پر خوشیاں منانے والے جیسے سنگین اور گھٹیا الزام تراشی کی ہے۔ (غوثِ اعظم: ص ۱۷۶-۱۸۲-۱۸۵، مطبوعہ زاویہ پبلشرز لاہور بار اوّل ۲۰۱۲ء)

اس کتاب کی اشاعت کے محرّک بریلوی مجاہدِ ملّت ظہور احمد چشتی گولڑوی ہیں، جب کہ ناشرین نے

کہا ہے کہ وہ عقائد ونظریات کے حوالے سے دارالعلوم محمّدیہ غوثیہ بھیرہ شریف بالخصوص ضیاء الامّت حضرت پیر محمّد کرم شاہ الازہری کے دامن سے وابستہ ہیں۔ (ملاحظہ ہو: غوث اعظم: صـ xiii ـ عنوان: عرض ناشر)

پنڈی کا نام نہاد رضاخانی مناظر حنیف قریشی کا بیان ہمارے پاس موجود ہے جس میں وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا تعارف انتہائی عامیانہ وگستاخانہ انداز میں کرتے ہوئے بار بار "No Mavia، No Mavia" کا اعلان کر رہے ہیں، (معاذ اللہ)

طاہر القادری کا ایک بیان ہمارے پاس موجود ہے جو ہمارے فیس بک پیج

www.FaceBook.com/RazaKhaniFitna

پر بھی دیکھا جاسکتا ہے، اس میں یہ ضالّ مضلّ کہتا ہے کہ میں نے دس محرّم الحرام کو لوگوں کو دیکھا کہ بد بخت امیر معاویہ کے فضائل بیان کر رہے ہوتے ہیں ایسے لوگ خارجی ہیں ایسے ملّاؤں سے پرہیز کریں لوگ ان کو جوتی مار کر مسجدوں سے نکال دیں۔ (معاذ اللہ)

حویلیاں ضلع ہزارہ کی خانقاہ محبوب آباد کا متولّی اور سجّادہ نشین محمود شاہ محدث ہزاروی اپنے ایک اشتہار میں معاذ اللہ منافق اور اور مکّہ میں مارنے کے ڈر سے ایمان لایا تھا اس کے علاوہ بھی اس میں اس قدر بکواسات کی گئی ہیں جو یہاں نقل کرنا راقم کے لیے ممکن نہیں۔

خود رضاء الحسن بریلوی امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف اپنے مسلک کی اس سازش اور کھلّم کھلاّ تشیعّ کا اظہار ان الفاظ میں کرتے ہیں:

۱- ادارہ پاکستان شناسی لاہور والے باباجی ظہور الدّین خان امرتسری نے ستمبر ۲۰۱۰ء میں "البلاغ" پر پروفیسر علّامہ سیّد محمّد سلیمان اشرف بہاری چھاپی تو اس کے شروع میں ڈاکٹر وحید عشرت کا دیباچہ شامل کیا اس میں انھوں نے حضرت معاویہ کے متعلّق کئی طرح کی سست باتیں لکھ کر ان کے کردار کو داغ دار کرنے کی کوشش کی۔

۲- پیر ہارون الرّشید (موہڑہ شریف کوہ مری ضلع راولپنڈی) نے اپنی دعا کے دوران حضرت سیّدنا ومولانا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو "منافق" کہا۔ (العیاذ باللہ)

۳- قاری ظہور احمد فیضی نے "شرح خصائص علی" میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق مردود ومطرود اقوال بیان کیے ہیں۔

۴- شیخ الاظلام ڈاکٹر طاہر القادری کا بیداری شعور کے سلسلے میں کیے ہوئے ایک خطاب کا ایک چھوٹا سا حصّہ ہم تک پہنچا ہے اس میں ضمناً انھوں نے جناب معاویہ رضی اللہ عنہ کے مناقب بیان کرنے والوں

کو فتنہ گر ملّا یزیدی ٹولہ خارجی الذہن حبِّ اہل بیت کے مخالف وغیرہ قرار دیا ہے۔

۵- ملّا برخوردار ملتانی کی کتاب غوث اعظم حال ہی میں زاویہ پبلشرز لاہور سے چھپی ہے......مصنّف نے حضرت سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں ایسے حیاء سوز و ظلمت آمیز جملے لکھے ہیں جنھیں پڑھ کر کسی بھی سچّے مسلمان کا ایمان زخمی ہو جاتا ہے۔

۶- سیّد مزّمل حسین شاہ نے ایک مقام پر تقریر کی جس میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر بڑا ہی بے باک طعن کیا جس پر حاضرین میں سے نعرہ بلند ہوا ''معاویہ پر لعنت'' (اعوذ باللہ) مزّمل حسین شاہ نے فوری طور پر اسے منع کیا، مگر چند لمحے گزرنے کے بعد اس لعین شخص کا ذکر ان الفاظ میں کیا ''میں اپنے عزیز کو داد دیتا ہوں اس کے اپنے جذبات تھے۔'' (العیاذ باللہ)

مولانا مفتی شوکت سیالوی صاحب (خانیوال) نے چند سال قبل ڈیرہ غازی خان میں ایک تقریر کی تھی جس میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بے احتیاطی سے کئی باتیں نکل گئیں۔ (بحوالہ سیّدنا امیر معاویہ: صہ ۶ تا ۱۱، مطبوعہ لاہور)

آگے چلیے بریلویوں کے پیر طریقت صوفی مسعود احمد لاثانی سرکار جو بقول خود پانچ سو سے زائد مزارات و آستانوں کی نمائندہ جماعت تنظیم مشائخ کے امیر ہیں کے ترجمان رسالے میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی ان الفاظ میں کی جاتی ہے:

''حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے یزید کو اپنا جانشین نامزد کر کے اسی اصولِ دین کی خلاف ورزی کی تھی۔'' (ماہنامہ لاثانی انقلاب انٹرنیشنل: بابت دسمبر ۲۰۱۰ء، صہ ۸)

بریلوی حکیم الامّت احمد یار گجراتی حضرت امیر معاویہ و شیر خدا علی رضی اللہ عنہما کی شان میں سوئے ادبی کرتے ہوئے انہیں آپس میں کینہ پرور لکھتا ہے۔ (معاذ اللہ)

''یعنی جنّتی لوگوں کے دلوں میں جو کینہ وغیرہ تھے وہ یہاں دور کر دیے جاویں گے جیسے حضرت علی و امیر معاویہ رضی اللہ عنہما وغیرہ حضرات۔'' (نور العرفان حاشیہ کنز الایمان: صہ ۳۸۸ نعیمی کتب خانہ گجرات)

(بحوالہ الاربعین فی مناقب امیر المومنین: صہ ۳ تا ۷)

# استفتاء بابت قاتلانِ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

الجواب بعون الوھّاب

سائل نے استفتاء میں مذکور سوال کی وجہ علّت بیان نہیں کی، لہٰذا دار الافتاء میں یہ استفتاء کس غرض

سے ارسال کیا گیا ہے ہمیں معلوم نہیں ۔دارالافتاء سے شرعی مسائل کی تحقیق کے لیے رجوع کیا جائے جو کہ دارالافتاء کا اصل مقصد ہے تاریخی واقعات جن کا عقائد وفروعات سے کوئی تعلّق نہیں پر ہماری رائے معلوم کرنے کے لیے زحمت نہ کی جائے، بلکہ اس کے لیے انفرادی طور پر دارالافتاء کے ذمہ داران سے رابطہ کیا جاسکتا ہے ۔بہر حال اگر سائل کا مقصود یہ ہے کہ چونکہ یہ حضرات مذکور فی السوال امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت میں ملوّث ہیں اس لیے ان کے فعل کا الزام اصحابِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رکھ کر ان پر تبرّا کیا جائے تو یہ پرلے درجے کی جہالت ہے ۔قرآنِ کریم میں ربّ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ کوئی شخص دوسرے شخص کے گناہ کا ذمہ دار نہ ہوگا۔

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰی

اگر سائل کے ہاں ''ملزم'' اور ''مجرم'' بنانے کا یہی ''نرالا اصول'' ہے تو انھیں ابتداء حضرت آدم علیہ السلام سے کرنی چاہیئے جن کے بیٹے قابیل نے حضرت ہابیل کو شہید کیا۔پھر اپنی توپوں کا رخ ان انبیاء کی طرف موڑنا چاہیئے جن کی آل اولاد وازواج کفر وشرک کے گناہِ عظیم میں مبتلا رہی اور ظاہر سی بات ہے کہ کفر وشرک کسی مسلم کے قتل سے ہزار درجہ بڑھ کر ہے۔

نیز ہمارا رافضیوں سے سوال ہے کہ اگر اسی بنیاد پر صحابہ کو برا بھلا کہنا ہے اور اس کے لیے اصول یہی ہے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی نہیں بچتے کیونکہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتلوں میں ایک مشہور نام ''شمر ذو الجوشن'' کا بھی ہے جن کے بارے میں ملّا باقر مجلسی کہتا ہے کہ شیعہ تھا بہادر تھا جنگ صفّین میں حضرت علی کے ساتھ تھا۔تو اگر سوال یوں بنالیا جائے کہ امام حسین کے قاتل حضرت علی کے ساتھی تھے تو کسی رافضی کو برا تو نہیں لگے گا؟

هو من قبيلة بني كلاب و من رؤساء هوازن كان رجلا شيعيا شجاعا شارک فی معرکة صفّین الی جانب امیر المومنین (ع) ثم سكن الكوفة و داب علی روایة الحدیث۔
(سفینة البحار:۱/ ۷۱۴)

بلکہ محسن امین حسینی رافضی نے تو کھلے لفظوں میں اس بات کا اقرار کیا ہے کہ موصوف اور شیث بن ربعی شیعیان علی میں سے تھے مگر بعد میں دشمنِ حسین ہوگئے تو امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتل تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے معتمدین نکلے اس میں صحابہ کا یا ان کی اولاد کا کیا قصور؟ پوچھنا ہے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھو کہ ایسے لوگوں کو اپنے پاس کیوں رکھا جنھوں نے بعد میں آپ ہی کے بیٹے کو شہید کردیا؟

شهد صفّین شیث بن ربعی و شمر بن ذی الجوشن الضابی ثم حاربوا الحسین (ع)

یوم کربلا و هم من شیعۃ امیر المومنین علیؑ فکانت لھم خاتمۃ سوء۔

(فی رحاب ائمۃ اہل بیت: ۱/ ۹)

**ثالثا:** سوال میں مذکور پہلا نام "محمّد بن اشعث بن قیس بن کندی" کا ہے۔ اپنے دعوے پر کسی معتبر کتاب کا حوالہ نہیں دیا، معترض نے انھیں "اشعث بن قیس کندیؓ" "صحابی رسول کا بیٹا تو کہہ دیا مگر شاید تاریخ دانی کا نرا دعویٰ کرنے والے اس معترض کو یہ معلوم نہیں کہ حضرت اشعث بن قیس کندی رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں آذر بائیجان کے امیر تھے اور جنگ صفّین میں بھی آپ کے ساتھ شریک تھے"۔ (بلاذری: صہ ۲۷۲، تاریخِ طبری: ۴/ ۴۲۲)

معترض نے ایک اور تاریخی چشم پوشی بھی کی کہ انہی اشعث بن قیس کندی رضی اللہ عنہ کی بیٹی یعنی "محمّد بن اشعث بن قیس کندی" کی "بہن" حضرت حسن بن ابی طالب کی زوجہ محترمہ تھیں۔ (سیر اعلام النبلاء)

تو گویا معترض کو اب اعتراض اس طرح کرنا چاہیئے کہ "میدانِ کربلا میں امام حسین رضی اللہ عنہ کی ڈاڑھی پکڑنے والا مسلمانوں کے چوتھے بادشاہ کے معتمد خاص کا بیٹا اور امام حسن کا سالا تھا۔"

ع ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہو ویسی سنو

سنان بن انس کا نام امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتلوں میں آتا ہے اگرچہ دیگر اقوال بھی ہیں ان کے صحابی رسول کی اولاد میں سے ہونے پر ہم مطّلع نہ ہو سکے نہ معترض نے کوئی حوالہ دیا۔

تیسرا نام عمر بن سعد کا نام لکھا ان کا نام قاتلین حسینؓ میں شمار کرنے کی تردید ہماری کتب میں موجود ہے۔ دیکھو (اسد الغابہ: ۲/ ۲۹)

بلکہ زینب بنت فاطمہ نے جب ان کو دیکھا تو کہا اے عمر تو اس بات پر راضی ہے کہ ابو عبداللہ (حضرت حسینؓ) شہید کر دیے جائیں اور تو دیکھتا رہے اس پر مارے غم کے ان کے آنکھوں سے آنسو نکل آئے اور ڈاڑھی آنسو سے تر ہو گئی۔

و خرجت اختہ زینب بنت فاطمۃ الیہ فجعلت تقول لیت السماء تقع علی الارض وجاء ت عمر بن سعد فقالت یا عمر أرضیت ان یقتل ابو عبد اللہ و انت تنظر فتحادرت الدموع علی لحیتہ وصرف وجھہ عنھا ثم جعل لا یقدم علی قتلہ۔

(البدایۃ والنہایہ: ۸/ ۲۰۴)

چوتھا نام حصین بن نمیر کا دیا پر کوئی حوالہ درج نہیں کیا یہ حصین بن نمیر واقعہ حرّہ میں یزید کے لشکر کا سردار تھا۔ شیعہ نے غالباً ایک دھوکا دینے کی کوشش کی اور وہ یہ کہ حصین بن نمیر تابعی بخاری کا راوی

ہے ۔اول الذکر کو ممتاز کرنے کیلئے ’’حصین بن نمیر الامیر‘‘ ذکر کیا جاتا ہے غالباً شیعہ نے یہی مغالطہ دینے کی کوشش کی ۔اوّل الذکر سے ہم بیزار ہیں اور ثانی الذّکر ہمارا امام ہے مگر اس کا واقعۂ کربلا میں کوئی کردار نہیں ہے ۔

پانچواں نام یزید بن امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا دیا یزید کے فسق پر اکابر علمائے دیوبند کا اجماع ہے ۔

نیز ان حضرات پر قتل امام حسین رضی اللہ عنہ کا الزام لگانا ہماری سمجھ سے بالاتر ہے اس لئے کہ شیعہ کا یہ بنیادی عقیدہ ہے کہ امام اپنی موت پر خود قادر رہوتا ہے (اصول کافی) ۔جب امام اپنی موت پر خود قادر ہے تو کسی اور کو کیا جرأت ہے کہ اس کو قتل کر سکے اس صورت میں اگر قتل کیا بھی تو امام حسین رضی اللہ عنہ نے خود اپنے آپ کو اپنی مرضی سے مارا معاذ اللہ اس لئے خواہ مخواہ میں دوسروں پر الزام تراشی کرنے کے بجائے امام حسین رضی اللہ عنہ سے پوچھا جائے ۔

**رابعا**: اصولِ مناظرہ میں فریقِ مخالف پر اپنے دعوے کو ثابت کرنے کے لیے دو طریقے بتائے گئے ہیں ایک برہانی دوسرا جدلی ۔جدلی جسے الزام علی الخصم بھی کہا جاتا ہے جس میں ایسے مسلّمات سے فریقِ مخالف کا ردّ کیا جائے جو اسے بھی تسلیم ہو ہمارے عرف میں اسے ’’الزامی جواب‘‘ کہا جاتا ہے اور برہانی انداز کو ’’تحقیقی جواب‘‘ مگر دعوے کے ثبوت میں دونوں انداز مستقل حجّت ہیں ۔ لہٰذا ہم الزام علی الخصم کے طور پر چند رافضی کتب کے حوالہ جات پیش کر رہے ہیں جن سے روزِ روشن کی طرح واضح ہوگا کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے ’’اصل قاتل‘‘ خود ’’شیعہ‘‘ تھے ۔

حوالہ ۱: مشہور شیعہ مجتہد ملّا باقر مجلسی لکھتا ہے:

’’کثرتِ خطوط اہل کوفہ : یہ خط عبداللہ بن مسمع ہمانی اور عبداللہ بن دال کے ہاتھ بخدمت امام حسینؑ روانہ کیا اور اصرار کیا کہ یہ خط بہت جلد خدمتِ امام میں پہنچا دینا پس یہ دونوں قاصد دسویں ماہ مبارک رمضان کو میں داخلِ مکّہ ہوئے اور نامہ اہل کوفہ خدمتِ امام حسینؑ میں پہنچا دیا ان دونوں قاصدوں کی روانگی کے بعد دو روز پھر اہل کوفہ نے قیس بن مسہرہ ،عبداللہ بن شداد عمارہ بن عبداللہ ڈیڑھ سو خطوط جو اہل کوفہ نے لکھے تھے دیگر بخدمت امام حسینؑ روانہ کیا اور پھر دو روز کے بعد تین چار بلکہ زیادہ لوگوں نے ایک خط لکھا اور ہمدست ہانی بن ہانی سبعی وسعید بن عبداللہ حنفی بخدمت آنحضرت روانہ کیا اور خط میں لکھا بسم اللہ الرحمن الرحیم یہ عریضہ شیعوں اور ذرویوں ومخلصوں کی طرف سے امام حسینؑ بن علیؑ بن ابی طالب‘‘ ۔(جلاء العیون: ۲ /۱۸۹)

حوالہ ۲: بارہ ہزار خطوط اہل کوفہ سے آگئے حضرت نے ان کے آخری خط کے جواب میں لکھا بسم

اللہ الرحمن الرحیم یہ خط حسینؑ بن علی کا شیعوں مومنوں مسلمانوں اہل کوفہ کی طرف“ (جلاء العیون: ۲/ ۱۹۰)

ان دونوں حوالوں میں اس بات کی تصریح ہے کہ یہ ہزاروں خطوط ”اہل کوفہ“ اور ”شیعوں“ کی طرف سے لکھے گئے تھے شیعہ کی صراحت خود شیعہ کی طرف سے کیئے جانے کے بعد مزید تفصیل کی ضرورت نہیں، مگر ہم مزید اتمامِ حجّت کے لیے یہاں ایک حوالہ نقل کر دیتے ہیں کہ شیعہ کے ہاں ”اہل کوفہ“ سے کون لوگ مراد ہوتے ہیں؟

حوالہ ۳ : قاضی نور اللہ شوستری لکھتا ہے:

تشیّع اہل کوفہ حاجت باقامت دلیل ندارد وسنّی بودن کوفی الاصل خلافِ اصل ومحتاجِ دلیل است اگرچہ ابوحنیفہ کوفی است۔ (مجالس المومنین: مجلس اوّل، صـ ۲۵)

**ترجمہ:** اہل کوفہ کے شیعہ ہونے کے لیے کسی دلیل کی حاجت نہیں کوفیوں کا سنّی ہونا خلافِ اصل ہے جو محتاجِ دلیل ہے اگرچہ ابوحنیفہ کوفی تھے۔

پس جب یہ بات معلوم ہوگئی کہ اہلِ کوفہ سب کے سب شیعہ تھے اور ان کے خطوط میں ان کے شیعہ ہونے کی بھی وضاحت ہے تو معلوم ہوا کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کو بلانے والے یہی شیعہ تھے۔

مقتل ابی مخنف میں بھی تفصیل کے ساتھ انہی شیعی کوفیوں کے خطوط کا ذکر ہے۔ ملاحظہ ہو مقتل ابی مخنف: صـ ۱۶ تا ۷۵ محمّد علی بک ایجنسی۔ اب بلائے جانے کے بعد انہی شیعوں نے اہلِ بیت اور امام حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ کیا کیا ملاحظہ ہو:

حوالہ ۴ : امام حسین نے اوّلاً مسلم بن عقیل کو اپنا نمائندہ بنا کر کوفہ روانہ کیا تو اس وقت اٹھارہ ہزار شیعہ مسلم بن عقیل کے گرد جمع ہو گئے اور مسلم بن عقیل کے ہاتھ پر امام حسین کی بیعت کی (جلاء العیون: ۲/ ۱۹۳)

حوالہ ۵ : امام حسین کو خط لکھنے والے مرکزی شیعہ ہانی بن ہانی تھے مسلم بن عقیل ان ہی کے گھر ٹھہرے اور کئی ہزار شیعوں سے بیعت کی مگر جب ابن زیاد کو اس کی خبر ہوئی اور ہانی کو طلب کیا تو اس نے صاف کہہ دیا کہ اگر حکم ہو تو مسلم بن عقیل کو ابھی گھر سے نکال دوں یہ بھی یاد رہے کہ اسی ہانی کی مکّاری کی وجہ سے ابن زیاد مسلم بن عقیل کے ہاتھوں ان کے گھر میں قتل نہ ہو سکا (ملخّصاً، جلاء العیون: صـ ۱۹۶، ۱۹۸)

حوالہ ۶ : اس کے بعد ابن زیاد نے اہل کوفہ کو ڈرایا دھمکایا تو اس کے بعد کی کیفیت کو شیعہ ملّا باقر مجلسی نے ”اہل کوفہ کی بے وفائی“ کا عنوان دے کر بیان کیا اور لکھا کہ شام تک مسلم بن عقیل کے ساتھ صرف تیس شیعہ رہ گئے اور مسجد کے دروازے پر آنے تک ایک بھی کوئی شیعی آپ کے ہمراہ نہ رہا (جلاء العیون: صـ ۲۰۰)

